۱۰۰۲۶
۳۹/۲/۹

**From:** Iqraam Moghal
**Sent:** Monday, October 23, 2017 3:52 PM
**Subject:** Interpretation of Hadith

Salaams.

It was narrated that Saeed bin Jubair said:

"I was with Ibn Abbas in Arafat and he said: 'Why do I not hear the people reciting Talbiyah?' I said: They are afraid of Muawiyah.' So Ibn Abbas went out of his tent and said: "Labbaik Allahumma Labbaik, Labbaik! They are only forsaking the Sunnah out of hatred for Ali.'" SUNAN NASAI 3006

I was told the Hadith is weakened due to a narrator called Khalid ibn Makhlad, but I am sure he was a narrator, that Bukhari/Muslim accepted in their Sahih compilations.

What is the correct position of this Hadith, in your opinion Hazrat?

Sent from Outlook

ترجمہ

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ:

میں مقام عرفات میں ابن عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا انہوں نے مجھ سے فرمایا: کیا معاملہ ہے کہ لوگ لبیک نہیں پڑھ رہے ہیں؟ میں نے کہا لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے خوف کرتے ہیں۔ اس بات پر وہ اپنے حجرے سے باہر آئے اور لبیک آخر تک پڑھا پھر ارشاد فرمایا: ان حضرات نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بغض کی وجہ سے اسے چھوڑ دیا ہے۔

(سنن نسائی)

اس حدیث کی سند میں ایک راوی خالد بن مخلد ہے، مجھے بتایا گیا ہے کہ یہ حدیث اس راوی کی وجہ سے ضعیف ہے، جبکہ خالد بن مخلد بخاری اور مسلم کے رواۃ میں سے ہیں۔
سوال یہ ہے کہ آپ کے نزدیک اس حدیث کا کیا درجہ ہے؟

(جواب منسلک ہے)

# الجوابُ حامِداً ومُصلّياً

مذکورہ حدیث خالد بن مخلد کے طریق سے سننِ نسائی کے ساتھ ساتھ مستدرك حاکم اور صحیح ابن خزیمة میں بھی موجود ہے، حاکمؒ نے مستدرك میں اس حدیث کی تصحیح کی ہے، اور اس کو علی شرط الشیخین قرار دیا ہے، اور تلخیص میں علامہ ذہبیؒ نے حاکمؒ کی موافقت کی ہے، لہذا مذکورہ حدیث صحیح ہے، چنانچہ مستدرك حاکم میں ہے:

١٧٤١-أخبرنا إسحاق بن محمد بن خالد الهاشمي بالكوفة ثنا أحمد بن حازم بن أبي عزرة الغفاري ثنا خالد بن مخلد القطواني و أخبرني أبو سعيد عبد الرحمن بن أحمد المؤذن ثنا محمد بن إسحاق الإمام ثنا علي بن مسلم ثنا خالد بن مخلد ثنا علي بن مسهر عن ميسرة بن حبيب عن المنهال بن عمرو عن سعيد بن جبير قال : كنا مع ابن عباس بعرفة فقال لي : يا سعيد مالي لا أسمع الناس يلبون فقلت : يخافون من معاوية قال : فخرج ابن عباس من فسطاطه فقال : لبيك اللهم لبيك فإنهم قد تركوا السنة من بغض علي رضي الله عنه-

هذا حديث صحيح على شرط الشيخين و لم يخرجاه- (المستدرك على الصحيحين للحاكم مع تعليقات الذهبي في التلخيص (2/ 26، قديمي كتب خانه))

صحيح ابن خزيمة میں ہے:

ثنا علي بن مسلم ثنا خالد بن مخلد ثنا علي بن صالح عن ميسرة بن حبيب عن المنهال بن عمرو عن سعيد بن جبير قال كنا مع ابن عباس بعرفة فقال لي : يا سعيد ما لي لا أسمع الناس يلبون ؟ فقلت : يخافون من معاوية قال : فخرج ابن عباس من فسطاطه فقال : لبيك اللهم لبيك فإنهم قد تركوا السنة من بغض علي-

قال أبو بكر : أخبار النبي صلى الله عليه و سلم أنه لم يزل يلبي حتى رمى الجمرة بيان أنه كان يلبي بعرفات قال الأعظمي : إسناده صحيح- صحيح ابن خزيمة لمحمد النيسابوري (٤/ ٢٦٠)

السنن الكبرى للنسائي میں ہے:

[ ٣٩٩٣ ] أنبأ أحمد بن عثمان بن حكيم الكوفي الأودي عن خالد بن مخلد قال حدثنا علي بن صالح عن ميسرة عن حبيب عن المنهال بن عمرو عن سعيد بن جبير قال كنا مع بن عباس بعرفات فقال مالي لا أسمع الناس يلبون فقلت يخافون من معاوية فخرج بن عباس من فسطاطه فقال لبيك اللهم لبيك فإنهم قد تركوا السنة من بغض علي-(٢/ ٣٥٢)

﴿جاری ہے---﴾

واضح رہے کہ ابن عدیؒ نے اپنی کتاب "الکامل فی الضعفاء" میں خالد بن مخلد کی تمام منکر احادیث کا استیعاب کیا ہے لیکن ان میں مذکورہ حدیث ذکر نہیں کی ہے، چنانچہ "الکامل فی الضعفاء" میں ابن عدیؒ، خالد بن مخلد کی تمام منکر احادیث نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

وخالد بن مخلد القطواني له عن مالك وسليمان بن بلال وغيرهما وله شيوخ كثيرة ونسخ وعنده نسخة عن مغيرة بن عبد الرحمن عن أبي الزناد عن الأعرج عن أبي هريرة نحو من مائة حديث وله عن يوسف بن عبد الرحمن المدني عن العلاء نسخة وله عن عبد العزيز بن الحصين نسخة وهو من المكثرين في محدثي أهل الكوفة وهذه الأحاديث التي ذكرتها عن مالك وعن غيره لعله توهما منه أنه كما يرويه أو حمل على حفظه لأني قد اعتبرت حديثه ما روى الناس عنه من الكوفيين محمد بن عثمان بن كرامة ومن الغرباء أحمد بن سعيد الدارمي وعندي من حديثهما عن خالد صدر صالح ولم أجد في كتبه أنكر مما ذكرته فلعله توهما منه أو حملا على الحفظ وهو عندي إن شاء الله لا بأس به- الكامل في الضعفاء لابن عدي (٤/ ٣٤)

جہاں تک فن رجال کے اعتبار سے خالد بن مخلد کے درجہ کا تعلق ہے تو یہ علماء فن رجال کے درمیان متکلم فیہ راوی ہیں، اور چونکہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتابوں میں متکلم فیہ راویوں کی صرف وہ روایات ذکر فرماتے ہیں جن روایات کی موافقت ثقات نے کی ہو اور ان کے پاس اس حدیث کے صحیح ہونے کے شواہد آ گئے ہوں، اس لئے خالد بن مخلد کے بخاری و مسلم کے رواۃ میں ہونا مطلقاً ان کی توثیق کے لئے کافی نہیں ہوگا۔

**نصب الراية لأحاديث الهداية مع حاشيته بغية الألمعي في تخريج الزيلعي (٢/ ٤٨٠)**

ثُمَّ إنَّ خَالِدَ بْنَ مَخْلَدٍ الْقَطَوَانِيَّ، وَعَبْدَ اللَّهِ بْنَ الْمُثَنَّى، وَإِنْ كَانَا مِنْ رِجَالِ الصَّحِيحِ، فَقَدْ تَكَلَّمَ فِيهِمَا غَيْرُ وَاحِدٍ مِنْ الْأَئِمَّةِ، قَالَ أَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ فِي خَالِدٍ: لَهُ أَحَادِيثُ مَنَاكِيرُ، وَقَالَ ابْنُ سَعْدٍ: مُنْكَرُ الْحَدِيثِ، مُفْرِطُ التَّشَيُّعِ، وَقَالَ السَّعْدِيُّ: كَانَ مُعْلِنًا بِسُوءِ مَذْهَبِهِ، وَمَشَّاهُ ابْنُ عَدِيٍّ، فَقَالَ: هُوَ عِنْدِي إنْ شَاءَ اللَّهُ لَا بَأْسَ بِهِ، وَأَمَّا ابْنُ الْمُثَنَّى، فَقَالَ أَبُو عُبَيْدٍ الْآجُرِّيُّ: سَأَلْت أَبَا دَاوُد عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الْمُثَنَّى الْأَنْصَارِيِّ، فَقَالَ: لَا أُخَرِّجُ حَدِيثَهُ، وَقَالَ النَّسَائِيُّ: لَيْسَ بِالْقَوِيِّ، وَذَكَرَهُ ابْنُ حِبَّانَ فِي "الثِّقَاتِ"، وَقَالَ: رُبَّمَا أَخْطَأَ، وَقَالَ السَّاجِيُّ: فِيهِ ضَعْفٌ، لَمْ يَكُنْ صَاحِبَ حَدِيثٍ، وَقَالَ الْمَوْصِلِيُّ: رَوَى مَنَاكِيرَ، وَذَكَرَهُ الْعُقَيْلِيُّ فِي "الضُّعَفَاءِ"، وَقَالَ: لَا يُتَابَعُ عَلَى أَكْثَرِ حَدِيثِهِ، ثُمَّ قَالَ: حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ الدَّارِعُ ثَنَا أَبُو دَاوُد سَمِعْت أَبَا سَلَمَةَ يَقُولُ: ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ الْمُثَنَّى، وَكَانَ ضَعِيفًا مُنْكَرَ الْحَدِيثِ، **وَأَصْحَابُ الصَّحِيحِ إذَا رَوَوْا لِمَنْ تُكُلِّمَ فِيهِ، فَإِنَّهُمْ يَدَعُونَ مِنْ حَدِيثِهِ مَا تَفَرَّدَ بِهِ، وَيَنْتَقُونَ مَا وَافَقَ فِيهِ الثِّقَاتِ٢، وَقَامَتْ شَوَاهِدُهُ عِنْدَهُمْ،**

﴿جاری ہے---﴾

**تهذيب الكمال مع حواشيه ليوسف المزي (٨/ ١٦٥)**

خالد بن مخلد القطواني، أبو الهيثم البجلي مولاهم الكوفي، وقطوان موضع بالكوفة.
قال عبد الله بن أحمد بن حنبل، عن أبيه : له أحاديث مناكير. وقال عثمان بن سعيد الدارمي، عن يحيى بن معين : ما به بأس. وقال أبو حاتم: يكتب حديثه. وقال أبو عُبَيد الآجري: سئل أبو داود عنه فقال : صدوق ولكنه يتشيع. قال أبو أحمد بن عدي: هو من المكثرين في محدثي الكوفة ، وهو عندي إن شاء الله لا بأس به.

**تذكرة الحفاظ = طبقات الحفاظ للذهبي (١/ ٢٩٨)**

خالد بن مخلد الإمام المحدث أبو الهيثم القطواني الكوفي: سمع مالكا وسليمان بن بلال وعلي بن صالح بن حي وأبا الغصن ثابت بن قيس ونافع بن أبي نعيم وعدة. وعنه البخاري وروى هو والجماعة سوى أبي داود عن رجل عنه والدارمي وعبد وأبو أمية الطرسوسي وآخرون حتى إن عبيد الله بن موسى قد روى عنه، وهو شيعي صدوق يأتي بغرائب ومناكير. مات سنة ثلاث عشرة ومائتين١ وقال ابن معين: ما به بأس.

**الثقات لابن حبان (٨/ ٢٢٤)**

خالد بن مخلد القطواني البجلي كنيته أبو الهيثم من أهل الكوفة يروي عن موسى بن يعقوب الزمعي وسليمان بن بلال روى عنه أبو بكر بن أبي شيبة وأهل العراق وكان يكره أن يقال له القطواني

**تقريب التهذيب (ص: ١٩٠)**

خالد ابن مخلد القطواني بفتح القاف والطاء أبو الهيثم البجلي مولاهم الكوفي صدوق يتشيع وله أفراد من كبار العاشرة مات سنة ثلاث عشرة وقيل بعدها.

**المغني للذهبي (١/ ٢٠٢)**

خالد بن مخلد القطواني من شيوخ البخاري صدوق إن شاء الله.

اور مذکورہ حدیث کے متن میں یہ جو مذکور ہے کہ لوگوں کے تلبیہ پڑھنے کی آواز نہیں آرہی تھی تو اس کے متعلق الفیض السماوی (جو کہ حضرت مولانا مفتی رشید احمد گنگوہی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نسائی شریف کی تقریر ہے)میں یہ احتمال مذکور ہے کہ یہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اتباع میں تلبیہ آہستہ پڑھ رہے تھے۔

**الفیض السماوی ٢/٣٣۴**

(التلبية بعرفة)

(قوله من بغض علي رضي الله عنه) فإن عثمان رضي الله تعالىٰ عنه كان يخفض من صوته وهؤلاء قد اتبعوه فتركوا التلبية قصداً أو خفضوا من غير ضرورة.



﴿جاری ہے۔۔۔﴾

نیز الفیض السماوی کے حاشیہ میں ایک یہ احتمال بھی مذکور ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حج تمتع کی افضلیت کے قائل نہیں تھے بر خلاف حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے، لہذا ممکن ہے کہ جو حجاج کرام متمتع تھے اپنے نسک کے اخفاء کے لئے تلبیہ آہستہ آواز سے پڑھ رہے ہوں ،کیوں کہ متمتع حضرات کا تلبیہ مفرد سے تھوڑا سا مختلف ہوتا ہے۔

**حاشية الفيض السماوى ٣٣٥/٢**

وأيضاً اختلاف على ومعاوية رضى الله تعالىٰ عنهما فى المنع عن التمتع معروفٌ وابن عباس رضى الله تعالىٰ عنهما كان فى هذه المسئلة مع على رضى الله عنه كما يظهر بالرجوع الى الروايات لا سيما فى روايات مسلم، وفى رفع الصوت بالتلبية اظهار لنوع النسك (**إذ المفرد يقول لبيك بحج والقارن يقول لبيك بحج وعمرة**) فلذا كانوا يخفضون الصوت بالتلبية لخوف معاوية. هذا ما يخطر ببالى والله تعالىٰ أعلم، ثم كتب الشيخ فى الاجزاء: وفى "وص" (أى التقرير الصغير) وجه آخر لخفضهم اهـ قلت المذكور فى المتن هو ما ذكره والد الشيخ قدس سرهما فى التقرير الكبير، وأما التقرير الصغير ففيه نحو ما ذكرته آنفاً.

بہر حال حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے آپس میں جو اختلافات ہوئے وہ ذاتی نوعیت کے نہیں تھے بلکہ اجتہادی نوعیت کے تھے،لہذا صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے مشاجرات کے بارے میں جمہور امت کا یہی موقف ہے کہ کسی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تنقید کا نشانہ بنانا ہر گز جائز نہیں بلکہ سلامتی کا راستہ یہی ہے کہ توقف کیا جائے،اور دونوں فریقوں کو حق پر مانا جائے۔ چنانچہ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنی شہرۂ آفاق تفسیر معارف القران ۸/ ۱۱۴میں تحریر فرماتے ہیں:

"ہمارا کام یہی ہے کہ جس پر وہ سب حضرات متفق ہوں اس کی پیروی کریں،اور جسمیں انکا اختلاف ہو اس میں خاموشی اختیار کریں اور اپنی طرف سے کوئی نئی رائے پیدا نہ کریں،ہمیں یقین ہے کہ ان سب نے اجتہاد سے کام لیا تھا اور اللہ تعالیٰ کی خوشنودی چاہی تھی اس لئے کہ دین کے معاملہ میں وہ سب حضرات شک وشبہ سے بالاتر ہیں۔"

**المنتقى شرح الموطا (٢/ ٢٢٦)**

[ما جاء في التمتع] (ش) :قول الضحاك في التمتع بالعمرة إلى الحج لا يصنع ذلك إلا من جهل أمر الله تعالى على سبيل الإنكار للمتعة.

﴿جاری ہے---﴾

وقد روي ذلك عن جماعة من السلف أبي بكر وعمر وعثمان وابن الزبير ومعاوية بن أبي سفيان.

**التوضيح لشرح الجامع الصحيح (١١/ ٢٢٥)**

حدثنا قتيبة بن سعيد، حدثنا حجاج بن محمد الأعور، عن شعبة، عن عمرو بن مرة، عن سعيد بن المسيب قال: اختلف علي وعثمان رضي الله عنهما وهما بعسفان في المتعة، فقال علي: ما تريد إلا أن تنهى عن أمر فعله النبي - صلى الله عليه وسلم -. فلما رأى ذلك علي أهل بهما جميعا [انظر: ١٥٦٣ - مسلم: ١٢٢٣ - فتح: ٣/ ٤٢٣]

**نيل الأوطار (٤/ ٣٧٢)**

(وعن مروان بن الحكم قال: «شهدت عثمان وعليا وعثمان ينهى عن المتعة وأن يجمع بينهما؛ فلما رأى علي ذلك أهل بهما لبيك بعمرة وحجة. وقال: ما كنت لأدع سنة النبي - صلى الله عليه وسلم - بقول أحد» . رواه البخاري والنسائي) ................. واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم بالصواب وعلمہ اتم واحکم

عزیر طارق بلوانی، امجد شعیب
دار الافتاء جامعہ دار العلوم کراچی
١٩/رمضان/١٤٣٩ھ
٣/جون/٢٠١٨ء

الجواب صحیح
بندہ محمد تقی عثمانی عفی عنہ
١٩-٩-١٤٣٩ھ

الجواب صحیح
احقر محمود اشرف غفر اللہ
٢٠/٩/١٤٣٩ھ
05-06-2018

الجواب صحیح
شاہ محمد تفضل علی عفی عنہ
٢٠/٩/١٤٣٩ھ

الجواب صحیح
محمد یعقوب عفا اللہ عنہ
٢٢/٩/١٤٣٩ھ

الجواب صحیح
[illegible]
٢١/٩/٣٩ھ

الجواب صحیح
محمد طاہر مسعود [illegible]
٢١/٩/١٤٣٩ھ